تمہیں کچھ یاد ہے، اس سروجا دیوی کی ایک لڑکی ہوتی تھی؟''

''ہاں وہ بڈھا لاٹھی ٹیکتا ہوا بولا'' ریکھا اُس کا نام تھا۔ وہ ادھر تمہاری پیٹھ کے پیچھے اُس کی سمادی ہے۔''

''سمادھی؟'' یکا یک میں نے مڑ کر دیکھا اور پوچھا۔

بڈھا، میرے ساتھ سمادھی تک گیا، بہت پرانی سمادھی تھی، شکستہ اور کائی لگی۔ ذرا فاصلے پر برگد کا ایک پیڑ تھا ورنہ اس سمادھی کے دور دور تک کوئی جھاڑی نہ تھی چاروں طرف ریت اڑتی تھی۔

''سمادھی؟'' جیسے یہ لفظ میرے گلے میں اٹک گیا ہو۔

''ہاں بیٹا۔'' وہ بڈھا بڑی افسردگی سے بولا۔'' وہ بڑی خوبصورت لڑکی تھی مگر وہ عین جوانی میں ستی ہوگئی۔''

''ستی؟''

''ہاں زبردستی ستی کرادی گئی۔ اس کے خاوند کو شبہ ہوا۔ ریکھا پر کلنک لگنے کا شبہ تھا۔ وہ ڈاکوؤں کے پنجے سے آزاد ہوئی اور جس نے اُسے آزاد کرایا تھا، وہ کوئی اجنبی تھا جس نے ڈاکوؤں کو پچیس ہزار روپے دے کر اُسے چھڑایا تھا اس لیے اس پر کلنک لگایا گیا۔''

بڈھا چپ ہوگیا۔

''پھر کیا ہوا۔''

''ایک رات وہ اپنی پتی کے گھر سے نکل بھاگی۔ اپنے میکے جا رہی تھی کہ اس کے پتی نے اُس کا تعاقب کیا اور اُسے اس جگہ پر آلیا اور اسی جگہ پر اُسے زندہ جلا کر ستی کر دیا گیا؟''

''یہ کب کا واقعہ ہے؟''

''ہو گئے کوئی ستر اسی برس۔ ان دنوں میں لڑکا سا تھا مجھے سب یاد ہے۔''

''یہ کیسے ہوا؟'' یہ کیسے ہوا؟ میرا سر چکرانے لگا، کیا یہ سب کچھ میرے سامنے نہ ہوا تھا۔ کیا چشم غیب نے مجھے یہ تماشہ دکھایا تھا۔ وہ وقت الٹا بھی بہہ سکتا ہے۔ علم نجوم ہمیں بتاتا ہے کہ اگر کوئی راکٹ میں بیٹھ کر روشنی کی رفتار سے اڑے اور اس زمین سے دو ہزار نوری سال کے فاصلے پر چلا جائے تو وہ آج سے دو ہزار سال پہلے کے واقعات دیکھ سکے گا۔ وہ

دیکھ سکے گا مسیح کو دار چڑھتے۔ وکرما کو اپنے نورتنوں کے ساتھ دربار لگاتے، کالیداس کو شکنتلا لکھتے۔ کیا یہی سب تو میرے ساتھ نہیں ہوا تھا مگر میں کس راکٹ پر اڑ کر کہاں گیا تھا۔ میں تو اسی زمین پر موجود تھا۔

تو شاید یہ سب کچھ عالم خواب میں مجھ پر گزرا تھا۔ شاید میں چلتے چلتے دم لینے کی خاطر کواڑی قلعے کی کسی دیوار سے لگ کر سو گیا تھا اور چشم غیب نے مجھے یہ تماشہ دکھایا۔ شاید انسانی دماغ میں کچھ ایسے خلیے موجود ہیں جو نہ صرف آنے والے مستقبل کو پکڑ سکتے ہیں بلکہ گزرے ہوئے واقعات کی ذہنی تصویر بھی اتار سکتے ہیں۔ شاید جو کچھ گزرتا ہے وہ مرتا نہیں ہے۔ ہمارے آس پاس دھندلے دھندلے نقوش کی صورت میں خواب جیسی لطیف حالت میں موجود رہتا ہے۔ وہ واقعات ابھی ابھی خلا میں گھوم رہے ہیں۔ وہ تصویریں ابھی بھی کہیں چل رہی ہیں۔ وہ آوازیں ابھی بھی فضا میں بکھری ہیں اور چکر لگا رہی ہیں۔ شاید کوئی چھٹی حس رکھنے والا احساس دماغ کا اینٹینا، ٹی وی کی لہروں کی طرح اُنہیں گرفت میں لے کر دماغ کی سکرین پر لا سکتا ہے۔

ہائے مگر میں کیسے مانوں۔ ابھی تک میری بانہوں میں اس کے بدن کا لوچ، میرے سانس میں اس کے سانس کی گرمی اور میرے ہونٹوں پر اس کے ہونٹوں کا شہد باقی ہے۔

میں دیوانہ وار اُس کی سمادھی سے لپٹ گیا اور چلا چلا کر اُسے بلانے لگا۔

"ریکھا...... ریکھا۔ !"

آنسو میری آنکھوں سے اُبل پڑے اور میری مضطرب بانہیں اس کی سمادھی کو ٹٹولنے لگیں۔

بڈھے چرواہے نے میرے سر پر ہاتھ رکھا اور بڑی شفقت سے بولا۔

"بیٹا۔ اُٹھو۔ چلو۔ رات کو یہاں کوئی نہیں رہتا۔"

میں آنسو پونچھ کر اُٹھ بیٹھا۔ سورج اُفق کے آخری دہانے پر تھا۔ یکا یک شفق کی سرخ کرنوں میں سمادھی کا رنگ لال ہو گیا اور مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے ریکھا کی چتا پھر سے جل رہی ہے۔

پھر سورج ڈوب گیا ہوا کا ایک مرغولہ آیا اور سمادھی پر ریت ہی ریت بکھیرتا چلا گیا۔

''چلو اب یہاں سے چلو، رات آنے والی ہے۔ رات کو یہاں کوئی نہیں رہتا۔''

میں نے آخری بار ایک حسرت ناک نگاہ ریکھا کی سمادھی پر ڈالی اور بڈھے کے ساتھ چل پڑا۔ بار بار مڑ کر دیکھتا تھا حتیٰ کہ وہ سمادھی بھی ایک موڑ پر آ کر میری نظروں سے اوجھل ہوگئی۔

شاید چشم غیب نے مجھے بتایا تھا کہ شہروں سے جنگل کی طرف بھاگ نکلنے سے بھی زندگی کے مسائل حل نہیں ہوتے۔ جنگلوں کی چھوٹی چھوٹی آبادیوں میں بھی زندگی کے وہی پرابلم ہیں۔ وہی سازشیں، خون، قتل، غارت گری، دولت اور زمین کا لالچ، محبت اور نفرت، زندگی ہر جہت سے جیتی ہے، اس سے فرار ممکن نہیں ہے یہ ممکن ہے کہ تجھے جنگل میں کوئی انسان نہ ملے۔ ایک بھالو تو ملے گا اور بھالو کی بھی اپنی ایک زندگی ہوتی ہے۔ انہیں سمجھے بغیر تو جنگل میں بھی زندہ نہیں رہ سکتا۔ زندگی ہر آن تیرا پیچھا کرے گی۔ تو زندگی سے بھاگ کر کہیں نہیں جا سکتا۔

اس لیے میں نے شپارا جنکشن پہنچ کر کلکتے کی ٹکٹ کٹالی اور آبھا سے ملنے کے لیے روانہ ہوگیا۔